ہفت روزہ
# ترجمانِ اسلام
لاہور

پاکستان میں
حفاظتِ اسلام کا
علمبردار

## آئینی اختلافات دور کرنے کیلئے کانفرنس بلائی جائے۔ مفتی محمود

## حزبِ اختلاف کے بارے میں صدر کا رویہ مناسب نہیں

## سعودی عرب میں حاجیوں کو مشکلات کا سامنا کرنا پڑا

کراچی ۲۶ جنوری و صوبہ سرحد کے وزیر اعلیٰ مولانا مفتی محمود اور قومی اسمبلی کے رکن مولانا غلام غوث ہزاروی صاحب نے کہا ہے کہ مسلم بنگال کے عوام نہ صرف متحدہ اور ایک پاکستان کے حامی ہیں بلکہ بھارتی تسلط اور اثر ورسوخ سے چھٹکارا بھی حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ دونوں لیڈر فریضہ حج کی ادائیگی کے بعد جدہ سے کراچی پہنچنے پر آج صبح ایرپورٹ پر اخباری نمائندوں سے گفتگو کر رہے تھے۔ انہوں نے کہا کہ سعودی عرب میں مسلم بنگال کے حج وفد سے ملاقاتوں اور پاکستان کی تقسیم کے سوال پر بات چیت کے بعد یہ نتیجہ اخذ کیا ہے۔

انہوں نے کہا کہ مسلم بنگال کے وفد نے مسلم بنگال کی موجودہ صورتِ حال سے سخت مایوسی اور بد دلی کا اظہار کیا، مسلم بنگال کے حج وفد نے اپنی اس غلطی کو تسلیم کیا ہے کہ انہوں نے پاکستان سے علیحدگی اختیار کر کے سخت غلطی کی ہے، حج وفد نے کہا کہ مسلم بنگال کے عوام ملک کے دونوں بازوؤں کے دوبارہ اتحاد کے خواہش مند ہیں۔ دونوں لیڈروں نے کہا کہ جنگی قیدیوں کی واپسی کے سلسلہ میں پورا عالم اسلام پاکستان کا حامی ہے اور پاکستانی جنگی قیدیوں کی فوری وطن واپسی کا خواہشمند ہے۔ انہوں نے کہا کہ عالم اسلام کا خیال ہے کہ بھارت میں پاکستانی جنگی قیدیوں کی مسلسل نظر بندی جنیوا کنونشنوں اور انصاف کے تمام اصولوں کی کھلی خلاف ورزی ہے۔

حضرت مولانا مفتی محمود نے اخباری نمائندوں کے سوالوں کا جواب دیتے ہوئے کہا کہ آئینی سمجھوتہ کی غلط تشریح سے پیدا ہونے والے اختلافات کو دور کرنے کے لئے حزبِ اختلاف اور حکمران جماعت کا فوری طور پر اجلاس ہونا چاہیئے۔ انہوں نے خبردار کیا ہے کہ اگر جماعت نے مسودہ آئین کو قومی اسمبلی میں اپنی اکثریت کے بل بوتے پر منظور کر لیا تو یہ نہ تو صرف حزبِ اختلاف کے لئے قابلِ قبول ہو گا اور نہ ہی سرحد اور بلوچستان کے عوام کی خواہشات کے مطابق ہو گا۔ انہوں نے کہا کہ ایک ایسا آئین جسے صرف پنجاب اور سندھ کی حمایت حاصل ہو۔ آئینی بنیادوں پر سرحد اور بلوچستان کے لئے قابل قبول نہیں ہو گا۔ جس بنیاد پر صدر بھٹو نے ۱۹۷۰ء کے عام انتخابات کے بعد شیخ مجیب الرحمٰن اور عوامی لیگ کی مخالفت کی تھی۔ مولانا مفتی محمود نے حکمران جماعت پر الزام لگایا کہ وہ آئین سازی کے کام میں رکاوٹیں اور مشکلات پیدا کر رہی ہے انہوں نے کہا کہ حکمران جماعت کا یہ الزام قطعی غلط ہے کہ حزبِ اختلاف آئین سازی میں حائل ہو رہی ہے۔

انہوں نے کہا کہ حکومت کا یہ الزام کہ وزیر اعظم کیخلاف عدم اعتماد کی تحریک کے لئے دو تہائی کی اکثریت کی شرط حزبِ اختلاف کی جانب سے پیش کی گئی تھی۔ سراسر غلط اور بے بنیاد ہے انہوں نے کہا کہ فرض کیجئے کہ اگر یہ تجویز حزب اختلاف کی جانب سے پیش کی گئی تھی تو اب وہ اپنی اس غلطی کو درست کرنا چاہتی ہے انہوں نے سوال کیا کہ کیا یہ غلط اقدام ہے اور کیا حکمران جماعت کا یہ فرض نہیں ہے کہ وہ حزبِ اختلاف کو اپنا موقف تبدیل کرنے کا موقع دے۔

انہوں نے کہا کہ میں پوچھتا ہوں کہ دو تہائی اکثریت کی تجویز حزب اختلاف کی پیش کردہ ہے تو آخر حکمران جماعت کیوں اسے برقرار رکھنے پر اصرار کر رہی ہے کیا اس سے یہ ظاہر نہیں ہوتا کہ یہ شرط حزبِ اختلاف کی نہیں بلکہ حکمران جماعت کی پیش کردہ ہے۔ جب ان کی توجہ صدر بھٹو کے ا[...] بیان کی جانب مبذول کرائی گئی کہ آئینی سمجھوتہ قطعی اور آخری ہے اور اس میں کسی قسم کا ردوبدل نہیں ہو سک[...] تو سرحد کے وزیر اعلیٰ نے کہا کہ صدر کو اس بات کا [...] اختیار ہے کہ وہ جو دل چاہے کہیں لیکن جہاں تک حزبِ اختلاف کا تعلق ہے۔ تو صدر کا رویہ اس کے بار[...] میں نامناسب ہے۔ اور اگر صدر نے اپنے طور پر آئ[...] تیار کیا تو اس کا مطلب یہ ہو گا کہ وہ ایک بار پھر ہمیں فراموش کریں گے اور ہمارے جذبات کو مجروح کریں گے۔ انہوں نے موجودہ صورت[...] حال پر گہرے افسوس اور مایوسی کا اظہار کرت[...] ہوئے کہا کہ ہم نے مشرقی پاکستان کی علیحدگی سے سبق حاصل نہیں کیا۔ انہوں نے آئینی سمجھوتے پر ریڈی[...] اور ٹیلی ویژن پر اظہارِ خیال کی پیشکش کا خیر مقدم کیا اور ک[...] کہ وہ ریڈیو اور ٹیلی ویژن پر ہر سوال کا جواب دینے کو تیار ہیں انہوں نے کہا کہ اس بات کا تمام تر دارومدار مجھ پر ہے کہ میں جس سوال کا جو جواب بھی مناسب سمجھوں دوں یا نہ دوں۔

### عازمینِ حج

مولانا مفتی محمود صاحب نے ایک سوال کے جواب میں کہا ک[...] پاکستانی عازمین حج کو اس سال سعودی عرب میں سخت مشکلات اور مصائ[...] کا سامنا کرنا پڑا۔ خاص طور پر رہائش اور گرانی کا مسئلہ حاجیوں کے لئے سخت تکلیف د[...] تھا۔ انہوں نے الزام لگایا کہ اس وقت جدہ میں نو سے زیادہ ایسے عازمین[...] حج موجود ہیں جنہیں پی آئی اے نے نامعلوم وجوہ کی بنا پر واپس لے جانے [...] انکار کر دیا ہے۔ انہوں نے پی آئی اے کے مینجنگ ڈائریکٹر سے اپیل کی کہ و[...] پروازوں میں اضافہ کریں اور جدہ میں پھنسے ہوئے ان عازمین حج کو وا[...] لانے کے انتظامات کریں جو پی آئی اے کے ذریعے ہی وہاں گئے تھے۔ مولا[...] مفتی محمود نے خشکی کے راستے عازمین حج کو سعودی عرب بھیجنے کی سخت مخا[...] کی۔ انہوں نے کہا کہ حاجیوں کے دو کارواں مکہ معظمہ نہیں پہنچ سکے ج[...] کہ سینکڑوں حاجیوں کو شدید برفباری کا سامنا کرنا پڑا۔

یکے از مطبوعات جمعیۃ علماءِ اسلام پاکستان مرکزی دفتر چوک رنگ محل لاہور فون ۶۷۷۱۵

تاریخِ اسلام کا

# ایک مشہور مگر عجیب و غریب واقعہ

از قمر عثمانی
فاضل دیوبند

تاریخِ اسلام ایسے بے شمار زرنگار واقعات سے معمور ہے جن کو پڑھ کر صداقتِ اسلام اور حقانیتِ دینِ حنیف کا احساس ہر سلیم الفطرت انسان کو ہو سکتا ہے فدائیت و جاں نثاری، ایثار و قربانی کے قابل قدر کارناموں سے تاریخِ اسلام کا مبارک دور تا حد نظر درخشاں و تابندہ نظر آتا ہے، خدا اور اس کے رسول صلے اللہ علیہ وسلم پر دل کی گہرائیوں سے ایمان رکھنے والوں نے حسن کردار اور بلندیٔ اخلاق، للّٰہیت و عبودیت کے وہ نمونے دنیا کو دکھلائے ہیں کہ تاریخ عالم کھنگال ڈالیے مگر اسلامی تاریخ کی نظیر کہیں نہیں ملے گی۔ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے یہی وہ اوصاف حسنہ تھے جن کی بدولت دنیا ایمان و اسلام کی متاعِ بے بہا سے فیضیاب ہوئی کفر و ضلالت کی ماری ہوئی دنیا نے ہدایت و صداقت کا راستہ پایا۔

یہ بات اگرچہ حد درجہ قابلِ افسوس ہے کہ جس قوم کے پاس ایمان جیسی دولت ہو اور جس کی بدولت اس کے اسلاف نے دنیا پر اپنی عظمتوں کے پرچم لہرائے ہوں آج وہی قوم پستیوں اور نکبتوں کی آخری سرحد پر نظر آ رہی ہے، یہ نتیجہ ہے اس بے عملی، بے ضمیری اور خدا فراموشی کا جس کا لازمی انجام فلاکت و ہلاکت کے سوا کچھ نہیں ہوتا، اللہ تعالیٰ بھی اس وقت تک کسی قوم کی حالت نہیں بدلتے جب تک وہ قوم خود اپنی حالت کی تبدیلی پر آمادہ نہ ہو۔ کاش! یہ ذی کردار قوم اپنی عظمت و شوکت کو دوبارہ حاصل کرنے کی اہلیت پیدا کر سکے۔

تاریخِ اسلام کا ایک ایک واقعہ، ایک ایک مثال اپنی ایمان افروزی، تحیر خیزی میں اپنی نظیر آپ ہے۔

صحبتِ امروزہ میں ہم تاریخِ اسلام کا ایک مشہور مگر نادر الوقوع واقعہ بیان کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ عبرت پذیری کی توفیق عطا فرمائیں۔ آمین!

۹ھ میں غزوہ تبوک کا مشہور واقعہ پیش آیا حضور پرنور صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو اطلاع ملی کہ شاہ روم عظیم لشکر کے ساتھ مسلمانوں پر حملہ کا ارادہ کئے ہوئے ہے آپ نے اس کے لئے عام تیاری کا اعلان فرمایا۔ موسم کی سختی، حالات کی ناساعدت، تنگ دستی کی پریشانی اگرچہ حد درجہ ہمت شکن تھی لیکن اپنے اللہ پر اور اس کے سچے رسول صلعم پر ایمان رکھنے والوں نے تمام موانع کو نظر انداز کرتے ہوئے تیاری شروع کر دی۔ یہی وہ غزوہ ہے جس میں سب سے پہلے لشکرِ اسلام کے لئے عام چندے کی اپیل کی گئی۔

بہرکیف حالات کی تمام تر ناساعدت کے باوجود ان تہی دست مگر تاریخ ساز مسلمانوں کا قافلہ جب تبوک پہنچا تو معلوم ہوا کہ حق کے مقابلہ سے باطل پہلے ہی باطل ہو گیا ہے۔

بہرکیف یہ لشکر ہمایوں اثر کامیابی کے ساتھ واپس ہوا تو منافقین جن کا نفاق سب پر عیاں تھا وہ دربارِ رسالت میں پہنچ کر عدمِ شرکت کے لئے عذر بیان کرنے لگے۔ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم واقفِ حال تھے اس لئے کچھ تعرض نہ فرماتے ہوئے سب کو نظر انداز فرما دیا۔ البتہ ان رہ جانے والوں میں تین حضرات ایسے بھی تھے جو مخلص اور ایمان دار تھے اور محض تساہل اور غفلت کی بناء پر شرکتِ جہاد سے محروم رہ گئے تھے۔ یہ حضرات جن کے اسماءِ گرامی یہ تھے،

(۱) کعب بن مالک رضؓ (۲) ہلال بن اُمیہ رضؓ (۳) مرارہ بن مالک خدمتِ اقدس میں پہنچے اور بڑی صفائی کے ساتھ بغیر کسی لاگ لپیٹ کے اپنی خطا اور غیر معمولی لغزش کا برملا اعتراف کیا۔

حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "تم اپنے معاملے میں خدا کے فیصلے کا انتظار کرو۔ اور تا فیصلہ آپ نے تمام مسلمانوں کو حکم فرما دیا کہ ان ۳ حضرات سے ترکِ تعلق کیا جائے چنانچہ امتثال امر کے نتیجہ میں جملہ مسلمانوں نے ان حضرات سے بالکل تعلق منقطع کر لیا۔ نشست و برخاست سلام و کلام، داد و ستد، غرض ہر معاملہ میں حکم رسول صلعم کی اتباع کی گئی۔

حضرت کعب فرماتے ہیں کہ:۔

"میں مسجد نبوی صلعم میں حاضر ہوتا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو سلام عرض کرتا اور دیکھتا رہتا کہ لب ہائے مبارک کو جنبش ہوتی ہے یا نہیں ہا مگر میری مایوس نظریں محرومی کے سوا کچھ نہ پاتیں۔ اعزہ و اقربا، احباب اور متعارفین جن سے تعلقات بھی ہیں اور مراسم بھی، آج وہ سب بے گانہ بن کر رہ گئے۔

چالیس روز اسی طرح گزر گئے۔ خدا کی وسیع زمین تنگ ہو گئی۔ اپنے غیر ہو گئے۔ جان چھڑکنے والے سلام کے جواب تک کے روادار نہیں۔

حضرت ابوقتادہ رضؓ حضرت کعب رضؓ کے چچازاد بھائی جو ان سے بے حد تعلق خاطر رکھتے تھے، مگر ان کی بھی یہ کیفیت کہ حضرت کعب رضؓ تین بار ان کو سلام کرتے ہیں مگر وہ جواب نہیں دیتے حضرت کعب رضؓ تڑپ کر پوچھتے، میرے عمزاد! کیا میں اللہ اور اس کے رسول صلعم پر ایمان نہیں رکھتا واللہ میں منافق نہیں۔

حضرت ابوقتادہ رضؓ صرف واللہ اعلم کہہ کر خاموش ہو جاتے ہیں۔

غرض ابتلاء و آزمائش کی ساعتوں میں ایک ایک لمحہ قیامت بن کر گزر رہا ہے زندگی وبالِ جان بن رہی ہے اپنے اور غیروں کی بے اعتنائی سے جگر خون ہو رہا ہے، مگر ان تمام دلگداز مراحل میں ایمان و یقین کی تابانیاں نکھرتی ہی جا رہی ہیں۔ پچاس روز بعد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ان سہ حضرات کی ازواج بھی ان سے علیحدہ ہو جائیں۔

چنانچہ حضرت ہلال رضؓ بن امیہ جو بہت زیادہ ضعیف تھے ان کی زوجہ نے صرف خدمت کے لئے پاس رہنے کی اجازت لے لی بقیہ ہر دو حضرات کی ازواج نے فوراً اتباعِ رسول صلعم کے تحت ترک تعلق کر لیا۔ اب گویا موانست و غمخواری کے ہر دو بیرونی اور اندرونی سہارے بھی ختم ہو گئے ایسی حالت میں انسان جو کچھ کر گزرے اور جو کچھ فیصلہ کر بیٹھے وہ غیر متوقع نہیں مگر جمال رسول صلعم کے شیدائی اور حلاوتِ ایمان سے آشنا یہ حضرات صحابہ رضؓ سب کچھ برداشت کر رہے ہیں مگر مجال نہیں کہ پائے استقامت میں لغزش آ جائے۔

ان ہی ہمت شکن حالات میں ایک روز یہ بھی ہوا کہ شاہ غسان کا قاصد ایک پیغام لئے حضرت کعب رضؓ کے پاس پہنچا جس میں تحریر تھا کہ:۔

"ہم نے سنا ہے تمہارے سردار نے تم پر زیادتی کی ہے تم اس ذلت اور رسوائی کے سزاوار نہیں تم ہمارے پاس چلے آؤ، ہم تمہاری خاطر خواہ تعظیم کریں گے"

حضرت کعب رضؓ نے اس کو پڑھا اور غصہ اور صدمہ کی شدید کیفیت میں اس کو پھاڑ کر تنور میں ڈال دیا اور قاصد سے کہا یہ ہے تمہارے خط کا جواب!

اس کے بعد خود اپنے نفس کو ملامت کی کہ افسوس آج میرے ایمان کے بارے میں غیر مسلم بھی طمع کرنے لگے، غرض موت جیسی ہولناک سختیوں کے ساتھ زندگی کے پچاس دن اسی طرح گزر گئے مگر عقدہ کشائی کی کوئی شکل دور دور نظر نہیں آئی۔ حکم رسول صلعم کی پاسداری کا یہ ایمان افروز جذبہ بھی کتنا قابلِ قدر ہے کہ ملنے والے، تعلق والے ملتے ہیں کسی بھی وقت اپنی ذات اور اپنے ضمیر کے سوا کوئی نگرانی کرنے والا نہیں مگر ادائے رسول صلعم پر جان دینے والوں کی مجال نہیں کہ کوئی شخص ان حضرات سے گفتگو کی جرأت کر سکے، یہاں تک کہ ازواج بھی حکم رسول صلعم سنتی ہیں تو بلا چون و چرا ترکِ تعلق کر لیتی ہیں۔

حضرات صحابہ کرام رضؓ کی حیاتِ مقدسہ کے یہی تو وہ روشن پہلو ہیں جن سے تاریخ اسلام روشن و تابندہ ہے۔

بہرکیف امتحان و آزمائش کی کسوٹی پر ایمان کا سونا پورا اتر چکا تو رحمتِ حق متوجہ ہوئی اور ان حضرات کے لئے عفو و درگزر کا مژدۂ جانفزا آیا۔

حضرت کعب رضؓ کا بیان ہے کہ سب سے پہلے جب کسی پکارنے والے نے پکارا کہ "اے کعب رضؓ بشارت ہو" تو میں فوراً سمجھ گیا کہ جناب الٰہی میں توبہ قبول ہو گئی ہے اور وفور مسرت میں جہاں تھا وہیں اظہار تشکر کے لئے سجدہ ریز ہو گیا مفصل طور پر جب ایک صاحب نے یہ مژدۂ جاں نواز آ کر سنایا تو انہوں نے بدن کے کپڑے اتار کر اس کو بخش دیئے۔ اتفاق سے اور کپڑے ان کے پاس نہیں تھے اسلیئے کہتے ہیں کہ میں نے ایک صاحب سے مستعار لے کر پہنے اور شاداں و فرحاں بارگاہِ رسالت صلعم کی طرف روانہ ہوا، راستہ میں لوگوں کا ہجوم تھا جو مبارکباد و تسلیم کے مخلصانہ

(باقی صفحہ پر)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

مرتب و انچارج
محمد حنیف ندیم

ہفت روزہ **ترجمانِ اسلام** لاہور

| شمارہ ۴ | جمعہ ۲۸ ذی الحجہ ۱۳۹۲ھ مطابق ۲ فروری ۱۹۷۳ء - قیمت ۴۰ پیسے | جلد ۱۶ |
| --- | --- | --- |


## صراحات

احمد حسین کمال

# ۱۹۷۳ء کا سال

یہ خیال کرنا غلط ہوگا کہ مغربی طاقتیں آگے چل کر ایشیا اور افریقہ کے معاملات سے بے تعلق ہو جائیں گی اور ان کا اثر و رسوخ غلبہ و تسلط اور استحصال گھٹتے گھٹتے صفر کے برابر آ جائے گا۔

حقیقت یہ ہے کہ حالات کی موجودہ رفتار اس مفروضہ کی قطعی نفی کرتی ہے۔

اولاً تو اس لئے کہ ایشیا اور افریقہ کے ملکوں میں ابھی تک وہ یک جہتی سرے سے ظہور پذیر ہی نہیں ہونے پائی ہے جو انہیں مغربی ملکوں کے دخل و اثر سے بچانے میں بنیادی مزاحمت اور حصار کا کام دے سکتی ہے۔

ثانیاً یہ کہ مغربی ممالک تیزی کے ساتھ اپنی تمام قوتوں کو یک جا کرنے کے منصوبہ کی طرف بڑھ رہے ہیں۔

مغربی ملکوں نے دنیا کے دوسرے ملکوں میں اپنا غلبہ و تسلط اور اثر و رسوخ قائم کرنے کے لئے سولہویں صدی عیسوی کے نصف کے بعد سے پیش رفت شروع کی تھی۔

یہ پیش رفت مغربی ملکوں کی متحدہ طاقت کے ذریعہ نہیں بلکہ مختلف ملکوں نے علیحدہ علیحدہ بلکہ بسا اوقات ایک دوسرے کے مقابلہ میں حریفانہ طور پہ شروع کی تھی۔

ان میں برطانیہ کی کامیابیاں سرفہرست رہیں۔

مغربی ملکوں نے تقریباً تین سو سال تک پوری قوت اور اعتماد کے ساتھ ایشیا اور افریقہ کے ملکوں میں اپنی لوٹ کھسوٹ اور استحصال کا بازار گرم رکھا ــــ بیسویں صدی کے دوسرے عشرے میں اور چوتھے عشرے میں جرمنی نے، جو اس لوٹ کھسوٹ اور استحصال سے محروم رہ گیا تھا، یورپ کے ان ملکوں کے سروں پہ طویل جنگ کی آگ مسلط کر دی جو گذشتہ کئی صدیوں سے ایشیا اور افریقہ کے ملکوں کا مسلسل استحصال کر رہے تھے۔

ان دو جنگوں نے یورپ کے ان استحصالی ملکوں کو اس قابل نہیں رکھا کہ وہ آئندہ فوجی غلبہ کے ذریعہ ایشیا اور افریقہ کے ملکوں میں اپنا استحصال جاری رکھ سکیں۔

صورت حال کے اس پس منظر میں مغربی ملکوں نے جن میں پیش برطانیہ تھا، اپنے ایشیائی و افریقی مقبوضات کو یکے بعد دیگرے سیاسی آزادی بخش دی۔

لیکن یہ سیاسی آزادی، آزاد کئے جانے والے ملکوں میں ان استحصالی عناصر کے برسرِاقتدار آنے کی صورت میں سامنے آئی۔ جو عناصر ماضی میں مغربی ملکوں کے استحصال کا مقامی واسطہ ذریعہ اور آلہ تھے۔

ان آزاد کئے جانے والے ملکوں کے عوام کئی صدیوں تک علم و ہنر، جرأت عمل اور نظم و ضبط کے خصائص سے محروم رکھے گئے۔ اور ان تعصبات میں الجھائے جاتے رہے جو ان کی متفرق روایات کا ورثہ یا ترکہ چلے آ رہے تھے۔

چنانچہ جو سیاسی آزادی انہیں بخشی گئی وہ بجائے رحمت کے زحمت بن گئی۔ سیاسی اقتدار جن ہاتھوں میں آیا، ان کی ذہنیت نہ صرف استحصال کی تھی بلکہ بیرونی استحصال کرنے والوں کے آلہ کار کی بھی تھی۔

عوام جہالت، اوہام، ناخواندگی، باہمی عدم اعتماد، فرقہ دارانہ افتراق ذہنی اور جسمانی عدم صحت اور اخلاقی عزائم سے کورے ہو چکے تھے۔

معیشت کا فطری توازن ختم ہو چکا تھا، اور ایک ناقص و زوال پذیر معیشت ان پر مسلط ہو چکی تھی۔

ایشیا اور افریقہ کے ملکوں کو ان حالات میں مبتلا کر کے مغربی طاقتوں اور برطانیہ نے اپنے براہ راست غلبہ کی بساط وہاں سے ہٹائی۔ لیکن اقتصادی عوامل کا ایک بڑا اور بنیادی حصہ پھر بھی ان طاقتوں کے قبضہ میں رہا

اِدھر تو یہ ہوا اور اُدھر یورپ میں ان طاقتوں نے رفتہ رفتہ اپنے اختلافات کو ختم کرنے کی تدبیریں شروع کیں۔ مسائل کو افہام و تفہیم سے حل کیا اور گذشتہ بیس سال میں یورپ نے قریب قریب اپنے تمام الجھاؤ طے کر لئے

لیکن ایشیا اور افریقہ کے ملکوں کے درمیان اعتماد و یگانگت کی فضا پیدا ہونے دی۔

ان ملکوں میں جمہوری یا غیر جمہوری ذریعوں سے اقتدار پر پہنچنے والے گروہوں کے مد نظر صرف یہ مقصد رہا کہ ان کا اپنا اپنا دائرہ ان کے مستقبل کے اقتدار کے لئے محفوظ رہے۔

بلکہ اس مقصد کی تکمیل کے لئے وہ اپنے ہمسایہ ملکوں کے ساتھ نزاع اور کشمکش کو ہوا دیتے رہے۔

ان مغربی ملکوں نے اس امکان پر کڑی نظر رکھی کہ ایشیا اور افریقہ کے کسی ملک میں کوئی ایسی شخصیت اور طاقت ابھرنے نہ پائے یا ابھر کر کامیاب نہ ہونے پائے، جو اپنے ملک کو متحد و طاقتور بنانے کا پروگرام رکھتی ہو اور ایشیا و افریقہ کو اتحاد کی لڑی میں پرو دینے کے عزائم و منصوبہ کی حامل ہو۔

جہاں ایسا امکان نظر آیا وہاں انہوں نے فوراً ایسی شخصیت و طاقت کے خلاف وہ حربے جمع کر دیئے۔ جن کے ذریعہ یا تو وہ شخصیت اپنی قوم اور ملک کی نظروں میں ہی مبغوض بن جائے یا ہمسایہ ملکوں میں اسے ایک خطرہ تصور کیا جائے یا علاقائی تصادم کے ذریعہ اسے ناکام بنا دیا جائے

ایران کے ڈاکٹر مصدق، انڈونیشیا کے ڈاکٹر احمد سوئیکارنو، الجزائر کے بن باللہ اور مصر کے صدر ناصر، مغربی ملکوں کی ان خطرناک چالوں کا نشانہ بنے۔

اب ۱۹۷۳ء کے آغاز پر صورت حال یہ ہے کہ یورپ کے تمام ملک تیزی کے ساتھ ایک دوسرے کے قریب آ رہے ہیں۔ مغربی اور مشرقی یورپ کا اختلاف ختم ہو چکا ہے۔ وہ بڑی فراخدلی کے

(باقی صفحہ ۱۲ پر)

تعلیمی پریس میں چھپا اور مولانا عبید اللہ انور نے شیرانوالہ لاہور سے شائع کیا

بقیہ صراحت

# ویت نام کا معاہدۂ امن اور مستقبل کے مضمرات

(احمد حسین کمال)

ویت نام میں جنگ بند ہوگئی ہے۔ اس جنگ بندی کی تمام تفصیلات اخبارات اور ریڈیو وغیرہ پر آگئی ہیں۔ ساری دنیا نے اس جنگ بندی کا خیر مقدم کیا ہے۔ اور اسے بعض پہلوؤں سے دوسری عالمی جنگ کے بعد کا سب سے بڑا واقعہ قرار دیا ہے اس واقعہ سے متعلق ان صفحات پر مزید کچھ لکھنا ایسا اہم نہیں ہے اور اخبارات پڑھنے والا ہر شخص اس واقعہ سے باخبر ہوچکا ہے۔

مجھے یہاں ویت نام میں جنگ بندی سے متعلق بعض ایسے پہلوؤں کی طرف اشارہ کرنا مطلوب ہے۔ جن کی جانب ابھی بہت کم توجہ دی جارہی ہے۔ اور ابھی صرف اس پہلو سے اس جنگ بندی کا ذکر کیا جارہا ہے کہ ویت نام کے عوام نے ایک طویل جدوجہد میں امریکہ جیسی عظیم ترین طاقت کے مقابلہ پر کامیابی حاصل کی ہے۔ اور دنیا کی سب سے بڑی طاقت کو ناکامی سے دوچار ہونا پڑا ہے۔

بلاشبہ یہ ویت نام کے عوام اور انقلاب پسندوں کی زبردست جیت ہے۔ اور سب سے بڑی سامراجی طاقت کی ناکامی ہے۔

لیکن کیا اس طرح ویت نام کا مسئلہ پوری طرح حل ہوگیا ہے؟ کیا واقعی امریکہ کے لئے، ہند چینی کے علاقہ میں اب مستقبل کے امکانات باقی نہیں رہے ہیں؟ اور کیا انقلاب پسندوں نے اپنا گوہر مقصود حاصل کرلیا ہے؟

ان تمام سوالات کے جواب واقعات پر گہری نظر رکھنے والا شخص اثبات میں نہیں دے سکتا۔

ہند چینی کا پورا علاقہ انیسویں صدی کے وسط میں فرانس کا مقبوضہ علاقہ بن گیا تھا۔

اس وقت پورے چین اور چین سے ملحقہ ممالک میں ایک طرح کی طوائف الملوکی کارفرما تھی اور یورپ کے مختلف ممالک ایشیا کے دوسرے خطوں و ملکوں کی طرح اس علاقہ کو بھی اپنے استحصالی مقاصد کا ذریعہ بنانے کی کوششوں میں مصروف تھے۔

جاپان بھی ایک ابھرتی ہوئی ایشیا کی طاقت کی حیثیت سے چین اور انڈو چائنا کے علاقہ پر نظریں گاڑے ہوئے تھا۔ بالآخر ویت نام سے لاؤس تک کمبوڈیا سمیت ہند چینی کا یہ علاقہ فرانس کے حصہ میں آیا۔ اور ایک صدی سے زیادہ کے لئے اس پر غلامی کی مہر لگ گئی۔

چین میں ڈاکٹر سن یات سین کی کوششوں سے یک جہتی اور آزادی کا دور شروع ہوا۔ جس کا اثر ہند چینی کے علاقہ پر بھی پڑا۔ اور ویت نام کمبوڈیا، لاؤس وغیرہ میں بھی حصول آزادی کی لہریں اٹھنے لگیں۔

بیسویں صدی کے ابتدائی چالیس سال اس جدوجہد کا آغاز تھے اور ویت نام میں اس آغاز کا سہرا ہوچی منہ کے سر بندھ رہا تھا۔

دوسری عالمی جنگ کے شروع میں جب فرانس پر جرمنی نے کامیاب یلغار کی تو ہند چینی کے علاقہ پر جاپان نے بڑھ کر قبضہ کرلیا۔ اور اس طرح ویت نام جاپان کا مقبوضہ علاقہ بن گیا۔ اس وقت جاپان کا اقتدار بحرالکاہل کے علاقہ میں دور دور تک وسیع ہوگیا تھا۔ جوں جوں جرمنی کی یلغار یورپ میں وسعت اختیار کررہی تھی، جنوب ایشیا میں جاپان آگے بڑھتا چلا جارہا تھا۔

جرمنی نے یورپ میں ولندیزیوں کو مغلوب کیا تو جنوب ایشیا میں ولندیزیوں کا مقبوضہ علاقہ، انڈونیشیا جاپان کے ہاتھوں میں آگیا حتیٰ کہ جاپان برطانیہ کے مقبوضہ علاقوں سنگاپور اور برما تک پر قابض ہوگیا۔

تاہم ویت نام میں اور انڈونیشیا میں حریت پسندوں نے جاپان کے خلاف بھی اپنی جنگ آزادی جاری رکھی۔

انڈونیشیا میں ڈاکٹر احمد سوئیکارنو مرحوم جاپان کے خلاف جنگ آزادی کے سربراہ تھے تو ویت نام میں اس آزادی کی لڑائی کی سربراہی آنجہانی ڈاکٹر ہوچی منہ کررہے تھے اس وقت یہ علاقہ کمیونسٹ اثرات سے پاک وصاف تھا — جرمنی کے بعد جاپان کو بھی شکست ہوئی تو ان علاقوں کے حریت پسندوں کو بجا طور پر یہ امید تھی کہ اقوام متحدہ کے چارٹر کے مطابق ان کے ملکوں کی آزادی تسلیم کرلی جائیگی

لیکن اتحادیوں نے فتح کے بعد روس کی مخالفت کے باوجود جاپان کے مقبوضہ علاقوں کو ان کے سابق قابضین کے تسلط میں دے دیا۔ انڈونیشیا ولندیزیوں کے سپرد کردیا اور ہند چینی کو جس میں ویت نام شامل تھا فرانس کو لوٹا دیا،

اتحادیوں کے اس طرز عمل نے آزادی خواہ طاقتوں کو سخت مایوس کردیا۔ بہرحال انہوں نے اپنی جنگ آزادی کو جاری رکھا۔ اور اب وہ قدرتی طور پر روس کی طرف امداد طلب نگاہوں سے دیکھنے لگیں۔ اس طرح اس علاقہ میں اشتراکی اثرات کو نفوذ و فروغ کی راہ ملی۔

ورنہ ڈاکٹر ہوچی منہ اور سوئیکارنو وغیرہ ہمیشہ سے جمہوریت پسند اور خالص قوم پرور رہنما تھے۔

اگر اتحادی یہ عظیم غلطی نہ کرتے تو یہ علاقہ بلکہ شاید چین بھی ابھی مدتوں کمیونزم کی یلغار سے محفوظ رہ سکتے تھے۔

جنگ کے بعد مسئلہ ہر ملک اور ہر علاقہ کو مکمل آزادی اور مکمل جمہوریت دے دینے کا تھا۔

اس میں لیت و لعل کا نتیجہ مقبوضہ ملکوں کے عوام کو اشتراکیت کی گود میں دے دینے کی صورت میں نکلا۔ اس لئے کہ سامراجیت کے مقابلہ میں، محروم و مایوس ملکوں کے عوام کا تنہا متبادل سہارا کمیونسٹ طاقت ہی تھی۔

ڈاکٹر ہوچی منہ نے روس کی امداد سے فرانس کے تسلط کے خلاف اپنی جنگ جاری رکھی۔ چین کی کمیونسٹ پارٹی نے بھی چیانگ کائی شیک کی امریکہ نواز چینی حکومت کے خلاف روس کی اعانت سے اپنی جدوجہد تیز تر کردی۔

۱۹۴۹ء میں چینی کمیونسٹ چین کی امریکہ نواز حکومت پر غالب آگئے۔

اس عظیم ترین کامیابی نے ہند چینی کے حریت پسند عوام کو زبردست اخلاقی سہارا بہم پہنچایا اور وہ فرانس کے خلاف پوری قوت سے میدان میں آگئے۔ فرانس کے قبضہ سے نصف کے قریب علاقہ آزاد کرالیا، اور ۱۹۵۴ء میں باقی نصف ویت نام میں فرانس اپنی پٹھو حکومت قائم کرکے ویت نام اور ہند چینی کو چھوڑ کر رخصت ہوگیا۔

بین الاقوامی مداخلت نے عارضی طور پر ویت نام کے دو حصے شمالی اور جنوبی کے نام سے کردیئے۔ جنہیں دو سال کے اندر آزادانہ استصواب کے ذریعہ متحد کرنا طے پایا۔

لیکن ۱۹۵۵ء میں جنوبی ویت نام کی پشت پر امریکہ آن دھمکا اور ایک بار پھر ویت نام میں آزادی کی جنگ شروع ہوگئی۔

امریکہ کی یہ مداخلت دراصل بحرالکاہل کے ملکوں میں کمیونسٹ اثر و نفوذ اور سامراجی مفادات کو محفوظ رکھنے کے لئے تھی۔

چین کے اشتراکی انقلاب کی کامیابی کے بعد یہ واضح ہوگیا تھا کہ اگر صورت حالات کو اسی رفتار پر چھوڑ دیا گیا تو پورے بحرالکاہل پر آئندہ اس سال میں کمیونسٹ غالب آجائیں گے۔ اور سامراجی مفادات کا یکسر خاتمہ ہوجائے گا۔

امریکہ کی دولت سے مالا مال یہ سارا علاقہ سامراجی طاقتوں کے ہاتھوں سے جاتا رہے گا۔

جاپان، فلپائن، انڈونیشیا اور ملائشیا سب ہی انقلاب کی زد میں آسکتے ہیں۔ اور تھائی لینڈ سے لاؤس تک اشتراکی راج کا طوطی بول سکتا ہے۔

ان امکانات کا سدباب کرنے کے لئے امریکہ آن دھمکا اس نے اپنی زبردست فوجی اور اقتصادی طاقت [illegible] بل پر، اس علاقہ کی صورت حال کو تبدیل کردینا چاہا۔

لیکن روس اور چین کے اشتراکی اتحاد نے اس کی ایک نہیں چلنے دی۔

وہ اس دلدل میں زیادہ سے زیادہ دھنستا چلا گیا۔ بالآخر ۱۹۶۰ء کے بعد اس کی پالیسی یہ ہوگئی کہ اگر جنوب ایشیا

(باقی صفحہ ۱۳ پر)

نثار احمد زبیری

# ویت نام میں صلح!

## ظالم جھک گیا — اور — مظلوم کامیاب ہوگیا

ویت نام میں صلح۔ دوسری جنگ عظیم کے بعد کے دور کی سب سے بڑی خبر ہے۔ علاقے کے پُرعزم عوام نے طویل عرصہ تک بدترین تباہیوں کا سامنا کیا ہے۔ عالمی اخبارات وجرائد ان خبروں سے بھرے پڑے ہیں کہ ویت نام کے کھیتوں اور میدانوں میں کوئی جگہ ایسی نہیں ہے، جہاں بم گرنے سے گڑھے نہ پڑے ہوں۔ پورے علاقے میں اتنی بمباری کی گئی ہے کہ اس کا حساب صرف ٹنوں میں کیا جاسکتا ہے۔ ہزارہا خاندانوں کو تباہی وبربادی کے ہولناک واقعات کا سامنا کرنا پڑا ہے۔ تب کہیں جاکر امریکی صدر کی طرف سے "جنگ بندی" کا اعلان ہوسکا۔ اور اس اعلان سے پہلے کے چند ہفتے ہنوں کی سخت ترین بارش کا سامنا کرتے گذرے ہیں۔ آخری دنوں میں بی ۵۲ ساخت کے بمباروں نے ہنوئے کے قرب وجوار میں جو تباہی مچائی، اس کا پورا تذکرہ الفاظ میں ممکن نہیں ہے۔ درحقیقت علاقے کے عوام نے مصائب کی ایسی مہیب رات گذاری ہے جو نہ جانے کتنے طویل برسوں پر محیط تھی۔ اس رات کے دوران "مائی لائی" جیسے قتل عام بھی ہوئے اور ایک ہزار بستروں والے ہسپتال کی بربادی کے واقعات بھی۔ سچی بات یہ ہے کہ سیاسی مقاصد کے لئے اتنی طویل اور صبر آزما جنگ کبھی نہیں کی گئی۔ اس جنگ کے دوران ایک طرف سے دباؤ ڈالنے کی حد کردی گئی۔ اس طویل عرصے کے دوران ویت نام بڑی طاقت کے خلاف کمزور اور پرعزم لوگوں کی جدوجہد کا سمبل بنا رہا۔

ویت نام کی جنگ میں امریکہ کی فوجی مداخلت کا سلسلہ تو ۱۹۶۴ء سے شروع ہوا تھا۔ لیکن ہندچینی میں خونریزی کی تاریخ بہت پرانی ہے۔ اگر ہندچینی میں فرانسیسی انتداب کے وقت سے حالات کا جائزہ لیا جائے۔ تو عوام کی جدوجہد اب سو سال سے بھی زیادہ طویل ہوچکی ہے۔ فرانسیسیوں نے انیسویں صدی کے نصف آخر میں علاقے پر تسلط جمایا تھا جو دوسری جنگ عظیم کے بعد ۱۹۵۴ء تک برقرار رہا۔ جنگ عظیم کے پہلے سے ہی ہندچینی کے عوام نے فرانسیسیوں کے خلاف زبردست جدوجہد کا آغاز کردیا تھا۔ چنانچہ ۲۱ رجولائی ۱۹۵۴ء کو فرانس علاقے سے نکلنے پر مجبور ہوگیا۔ اس وقت ویتنام کے علاقے کو اس نے جس حالت میں چھوڑا تھا۔ وہ عملاً یہ تھی کہ شمالی اور جنوبی ویتنام دو علیحدہ ملک بن چکے تھے۔ اور دونوں کے درمیان نظریاتی بُعد اتنا تھا کہ مستقبل کو خطرناک قرار دیا جاسکتا ہے۔ چنانچہ یہی ہوا کہ دونوں حصوں کے درمیان چپقلش شروع ہوگئی۔ اور جنوبی ویت نام کو اپنی مدد کے لئے امریکہ کو آواز دینی پڑی اور مدد کا یہ سلسلہ ایک بار شروع ہوا تو زیر نظر معاہدہ جنگ بندی پر ختم ہوا۔ ابتداء میں یہ سلسلہ محض امریکی مشیروں تک محدود تھا۔ لیکن ہوتے ہوتے وہاں باقاعدہ امریکی فوج پہنچائی گئی۔ اور خصوصیت کے ساتھ ۱۹۶۴ء سے شمالی ویت نام کی فوج اور ویت کانگ حریت پسندوں کے خلاف سخت ترین فوجی کارروائی کا آغاز کردیا گیا۔

امریکہ نے یہ سب کچھ مشہور زمانہ کمیونسٹ خطرے کے پیش نظر کیا۔ اسے اندیشہ یہ تھا کہ ہندچینی کا پورا علاقہ روس یا خاص طور پر چین کے زیر اثر نہ چلا جائے۔ اس کا سبب یہ تھا کہ اس زمانے میں امریکی حکومت اور عوام چین اور روس سے بری طرح خائف تھے۔ عام خیال یہی تھا کہ اگر دنیا کو تباہی سے بچانا ہے تو آزاد دنیا کو جس کے ٹھیکیدار امریکہ، برطانیہ اور فرانس وغیرہ تھے ہندچینی کو بچانا ہوگا لیکن وقت گذرنے کے ساتھ ساتھ امریکہ پر یہ راز کھلتا گیا کہ روس اور چین اس قدر خطرناک نہیں ہیں جتنا وہ ان کو سمجھ رہا ہے۔ اس احساس کے مطابق امریکہ نے روس اور چین سے تعلقات پیدا کرنے کی کوششوں کا آغاز کیا جو صدر نکسن کے پہلے دور صدارت میں بڑی حد تک کامیاب ہوگئیں۔ آج کل روس امریکہ کے درمیان اختلافات کے باوجود گہرے تجارتی تعلقات قائم ہیں۔ اور چین وامریکہ کے درمیان جمی ہوئی برف ٹوٹی اور صاف کی جاچکی ہے عالمی نوعیت کے ان بڑے کاموں کے بعد روس وچین سے امریکہ کی الرجی کم ہوگئی۔ اور آج دراصل اسی کمی کی وجہ سے ویت نام میں جنگ بندی کا خوشگوار واقعہ پیش آیا

جنگ بندی کے اس بین الاقوامی پس منظر کے علاوہ چند دوسرے پہلو بھی اپنی جگہ بڑی اہمیت کے حامل ہیں۔ ایک طرف تو امریکہ ہندچینی کو کمیونسٹوں سے بچانے کی کوشش میں تھا اور دوسری طرف اس کی کوشش یہ تھی کہ جنوبی ویتنام میں ایک حقیقی جمہوری حکومت قائم ہوجائے۔ تاکہ ملک طاقتور بن جائے۔ اور اپنے طور پر کمیونسٹوں کا مقابلہ کرسکے حالات شاہد ہیں کہ امریکہ کو اس کوشش میں بدترین ناکامی ہوئی امریکی دور انتداب میں نہ تو جنوبی ویتنام میں کوئی جمہوری حکومت قائم ہوسکی۔ اور نہ امریکی اشیرباد سے چلنے والی حکومت عوام میں مقبول ہوسکی۔ بلکہ الٹا یہ ہوتا رہا کہ جنوبی ویتنام کے عوام کا ایک خاصا بڑا حصہ شمالی ویتنام کی فوج اور ویت کانگ حریت پسندوں کا حامی ومددگار بنا رہا۔ اس معاملے میں ناکامی کی بنا کر نہ صرف ویت نام بلکہ ہندچینی کے دوسرے ممالک مثلاً کمبوڈیا، تھائی لینڈ اور لاؤس کے عوام امریکہ سے بدظن ہوئے۔ اور پورے علاقہ میں امریکی فوج عوام کی مرضی کے خلاف تسلط جمانے والی فوج بن کر رہ گئی پورے ہندچینی کی اس کیفیت کی وجہ سے امریکہ کو جو پریشانی درپیش تھی۔ اس میں مزید اضافہ عالمی صورت حال سے ہوا ایک طرف امریکی حکومت، فوج اور سب سے آخر میں امریکی قوم ظالموں کی فوج تصور کی جانے لگی اور دوسری طرف خود امریکہ میں ویت نام کی جنگ کے خلاف مظاہرے ہونے لگے۔ امریکہ کے رویہ میں نرمی پیدا کرنے والا سب سے آخری اور شدید

(باقی صـــ پر)

## ہلاکت اور تباہی کا جائزہ

### چند اعداد وشمار

### امریکی ذرائع کے مطابق

۱ — فوجوں کا جانی نقصان :-

| | |
|---|---|
| امریکہ | پینتالیس ہزار آٹھ سو چوراسی |
| جنوبی ویتنام | ایک لاکھ اٹھاسی ہزار |
| شمالی ویتنام | نو لاکھ نو سو |

۲ — زخمی :-

| | |
|---|---|
| امریکہ | تین لاکھ تین ہزار سینتالیس |

۳ — شہریوں پر کیا بیتی ؟

ہندچینی کی کل آبادی ساڑھے چار کروڑ تھی۔ ہر بیس میں سے ایک ہلاک اور ہر پندرہ میں سے ایک فرد زخمی ہوا۔ مجموعی طور پر چالیس لاکھ تیس ہزار افراد ہلاک اور زخمی ہوئے۔

۴ — جنگی قیدی :-

| | |
|---|---|
| امریکہ | پانچ سو چوالیس |
| (لڑتے ہوئے لاپتہ) | ایک ہزار ایک سو اکیاون |
| شمالی ویت نام | چھتیس ہزار تین سو چونسٹھ |

۵ — پناہ گزین :-

مختلف ممالک میں مقیم گیارہ لاکھ افراد

۶ — امریکی بمباری کی شدت :-

آخری ہفتوں کی شدید ترین
بمباری کو چھوڑ کر — اڑسٹھ لاکھ ٹن
(دوسری جنگ عظیم میں کل بیس لاکھ ٹن بم برسائے گئے تھے)
مالی نقصان کا ابھی کوئی اندازہ نہیں لگایا جاسکا۔

# پیر طریقت ولی کامل حضرت صاحب بہل شریف کے خلاف انتقامی کاروائیاں

## حکومت فوری توجہ کرے

مولانا حماد اللہ شفیق جنرل سیکرٹری رحیم یار خاں اور مولانا [illegible] سالار جمعیۃ گارڈز نے اپنے ایک مشترکہ بیان کے ذریعہ ہمیں اس طرف متوجہ کیا ہے کہ ولی کامل پیر طریقت حضرت مولانا محمد عبد اللہ صاحب مدظلہ بہل شریف تحصیل شجاع آباد کو ان کے مخالفین انتقامی کارروائیوں کا نشانہ بنا رہے ہیں۔ مخالفین نے ان کی بکریاں چوری کرا لی ہیں۔ پھر یہ پیغام بھجوایا ہے کہ بھونگہ دے دیں اور بکریاں واپس لے لیں۔

حضرت صاحب کو بعض لوگ اس لئے انتقامی کاروائیوں کا نشانہ بنا رہے ہیں کہ انہوں نے گذشتہ الیکشن میں حصہ کیوں لیا تھا۔ جو لوگ اس حلقہ سے کامیاب ہوئے ہیں انہوں نے یہ سارا ظلم و ستم شروع کر رکھا ہے۔

ہم حکومت سے گذارش کرتے ہیں کہ وہ ایسے لوگوں کو روکیں۔ اللہ والوں کے ساتھ چھیڑ چھاڑ اچھی نہیں ہوتی۔ ہم اس سے زیادہ کچھ کہنا مناسب نہیں سمجھتے۔ یہ چند الفاظ مجبوراً لکھے گئے ہیں تاکہ حکومت اس طرف توجہ کرے۔

(ادارہ)

# مرکزی وزیر حج و اوقاف کی خدمت میں

جمعیۃ بالاکوٹ تحصیل مانسہرہ ضلع ہزارہ کے ناظم نشریات نے ہمیں اطلاع دی ہے کہ یہاں کا ایک قادیانی غلام سرور خان اور اس کی اہلیہ اس پاک سرزمین پر گئے ہیں۔ جہاں کسی کافر، مرتد کو داخلے کی اجازت نہیں۔ خبر میں بتایا گیا ہے کہ وہ دونوں مرکزی وزیر حج و اوقاف جناب مولانا کوثر نیازی صاحب کی چٹھی لے کر گئے تھے۔ اور یہ چٹھی قیوم گروپ کی طرف سے لیکر دی گئی تھی۔ ہم مولانا کوثر نیازی صاحب سے گذارش کریں گے کہ وہ آئندہ ایسی غلطی نہ فرمائیں۔ ہم سمجھتے ہیں کہ یہ غلطی آپ سے قیوم لیگ نے کرائی ہے۔ لیکن چونکہ آپ کی ذمہ داری بہت بڑی ہے۔ اس لئے آئندہ منکرین ختم نبوت و دشمنان حضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کو اس مقدس مقام پر بھیجنے کی غلطی نہ کی جائے اور اچھی طرح تحقیق کر لی جائے امید ہے کہ آپ اپنی ذمہ داریوں کا پورا پورا احساس فرمائیں گے۔

(محمد حنیف ندیم)

# عربی کے شائقین حضرات

سکول کالج اور مدارس عربیہ کے طلبہ اور عربی کے شائقین حضرات کو خوشخبری دی جاتی ہے کہ اگر وہ نئے اور جدید رنگ میں عربی پڑھنا چاہتے ہوں تو عربی اسباق کا مجموعہ حصہ اول مشتمل بر اردو، انگریزی (الدروس العربیہ باللغتہ الاردویہ والانجلیزیۃ الجزء الاول) کا مطالعہ کر کے بیک وقت (عربی، اردو اور انگریزی) پر عبور حاصل کریں، اور بہترین عربی بولنا اور لکھنا سیکھیں۔

کتاب انشاء اللہ جلد تیار ہو جائے گی۔ شائقین حضرات جلد از جلد خریدار بن جائیں۔ پیشگی آرڈر بک کرانے والوں کو خاص رعایت دی جائے گی۔ اس پتہ پر رجوع کریں۔

المشتہر:۔ سید محمد اعزاز الحسن شاہ (گولڈ میڈلسٹ) ٹیچر گورنمنٹ نارمل سکول کمالیہ ضلع لائلپور

# جمعیۃ علماء اسلام سرحد کی شاخیں متوجہ ہوں

صاحبزادہ عبد الباری جان ناظم اعلیٰ جمعیۃ علماء اسلام صوبہ سرحد صوبہ سرحد کے تمام ضلعوں کے امیروں و ناظم اعلیٰ صاحبان کو مطلع کرتے ہیں کہ حسب فیصلہ مجلس عمومی مرکزی جمعیۃ علماء اسلام فارم ممبر سازی کی آخری میعاد ذی الحجہ کی آخری تاریخ تک ہے۔ امیر و ناظم اعلیٰ صاحبان جلد ممبر سازی کا کام ختم کریں۔ تاکہ مقامی ضلعی، صوبائی اور مرکزی انتخابات ہو جائیں۔

صاحبزادہ عبد الباری جان ناظم اعلیٰ جمعیۃ علماء اسلام صوبہ سرحد پشاور

# حضرت مولانا قاری عبد السمیع صاحب کو صدمہ

حضرت مولانا قاری عبد السمیع صاحب قائمقام امیر جمعیۃ علماء اسلام پنجاب کے خسر جناب حافظ غلام مرتضیٰ صاحب ۱۷ ذی الحجہ ۹۲ھ ۲۳ جنوری ۱۹۷۳ء بروز منگل طویل علالت کے بعد انتقال فرما گئے۔ ادارہ ترجمان اسلام حضرت قاری صاحب و دیگر خاندان کے غم میں برابر کا شریک ہے۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کو جنت الفردوس میں جگہ عطا فرمائے اور پسماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے۔

# دعائے صحت

حیدر آباد۔ جمعیۃ علماء اسلام صوبہ سندھ کے ناظم حکیم نواب الدین نے جمعیۃ کے تمام کارکنوں اور ملک کی بزرگ شخصیتوں سے درخواست کی ہے کہ وہ نائب صدر جمعیۃ صوبہ سندھ حضرت مولانا نور محمد صاحب منگہ سجاولی کی صحت یابی کے لئے دعا کریں جو کچھ عرصہ سے علیل ہیں۔ (حکیم نواب دین ناظم جمعیۃ صوبہ سندھ)

# مدرسہ منور الاسلام کا سالانہ جلسہ

بتاریخ ۲، ۳، ۴ مارچ ۱۹۷۳ء بروز جمعہ، ہفتہ، اتوار مطابق ۲۵، ۲۶، ۲۷ محرم ہو رہا ہے جس میں مولانا تعلی حسین اختر، مولانا محمد ضیاء القاسمی، مولانا عبد الشکور دین پوری، مولانا حبیب اللہ صاحب فاضل رشیدی، سید امین گیلانی اور دیگر علماء کرام تشریف لا رہے ہیں۔

عبد الحی لق جالندھری ناظم مدرسہ منور الاسلام رجسٹرڈ چک $\frac{669}{1}$ گ ب متصل اسٹیشن مگنیجہ علاقہ پیر محل ضلع لائل پور

# بقیہ — ویت نام میں صلح

سب سے بڑا سبب یہ تھا کہ سخت ترین اور بے پناہ بمباری کے باوجود شمالی ویتنام اور ویت کانگ حریت پسندوں کے خلاف فیصلہ کن کامیابی حاصل نہ کر سکا۔ ان سب اسباب کی بنا پر پیرس میں مذاکرات امن کا آغاز ہوا۔ جو آخری دور میں شمالی ویتنام کے نمائندے مسٹر لی ڈک تھو اور امریکی مشیر مسٹر کیسنگر کی سخت ترین کوششوں کی وجہ سے کئی بار ناکام ہونے کے باوجود بالآخر کامیاب ہو گئے۔

اس جنگ میں امریکہ کو جو نقصانات برداشت کرنے ہیں۔ ان کی فہرست طویل بھی ہے اور حیرت انگیز بھی۔ امریکی اعداد و شمار کے مطابق جنگ کے دوران سب ملا کر کم از کم بائیس لاکھ افراد ہلاک ہوئے۔ ان میں چھیالیس ہزار کے قریب امریکی اور ایک لاکھ اٹھاسی ہزار جنوبی ویت نام کے فوجی شامل ہیں۔ اس کے علاوہ امریکہ کے تقریباً چار ہزار طیارے، پانچ ہزار کے قریب ہیلی کاپٹر تباہ ہوئے۔ بموں کی جو بے دریغ بارش کی گئی۔ اس کا مجموعی اندازہ ستر لاکھ ٹن ہے۔ امریکی اخراجات کسی طرح دس ہزار کروڑ ڈالر سے کم نہیں ہیں۔

---

ویت نام کی جنگ کے سلسلے میں جنگ بندی سے پہلے کے چند ہفتوں کو بطور خاص یاد رکھا جائے گا۔ نومبر ۱۹۷۲ء میں نئے امریکی انتخابات کے موقع پر جنگ بندی ہوتے ہوتے رہ گئی تھی اور باقاعدہ طور پر مذاکرات میں ناکامی کا اعلان کر دیا گیا تھا۔ اس کے بعد شمالی ویت نام کو دوبارہ مذاکرات پر راضی کرنے کے لئے صدر نکسن کو ایڑی چوٹی کا زور لگانا پڑا۔ لیکن یہ مرحلہ اس وقت نہیں آ سکا۔ جب تک دیو ہیکل بی ۵۲ بمباروں نے بیس درجے کے عرض البلد کے شمال میں جا کر ہنوئی پر اندھا دھند بمباری نہیں کی۔ دو ہفتے کی اس مہم کے دوران امریکہ کے ۱۷ بمبار طیارے (جن میں سے ہر ایک کی قیمت ایک کروڑ ڈالر بتائی جاتی ہے) تباہ ہوئے اور ستانوے ہوا باز نشانہ بنے۔ یہ بمباری اس قدر بڑے پیمانے پر کی گئی کہ تاریخ میں اس کی مثال نہیں مل سکتی۔ مثلاً بمباری شروع ہونے کے بعد صرف ایک ہفتے میں چودہ سو پروازیں کی گئیں اور ہر پرواز میں تیس ٹن وزنی بم گرائے گئے۔ آس پاس کے علاقوں میں جتنے بھی امریکی طیارے موجود تھے۔ سب کے سب کو بمباری پر لگا دیا گیا۔ اس کے باوجود اے ایف پی کی خصوصی رپورٹس سے یہ خبر ملی کہ ہنوئی کی زیر زمین زندگی میں بھی کوئی فرق نہیں آیا ہوٹلوں میں آزاد خیال، انصاف پسند امریکی گٹار نواز خواتین ماضی کی طرح امن کے نغمات چھیڑتی رہیں۔ ہوائی حملوں کے وقت بچے حسب معمول ورزش کرتے رہے اور حملوں کے درمیان آدھ آدھ گھنٹوں کے وقفے میں بھی کارخانوں میں کام ہوتا رہا ان دو ہفتوں کے دوران شمالی ویتنام کے نقصانات کا اندازہ لگانا دشوار ہے۔ لیکن اس طرح کچھ اندازہ ضرور ہوتا ہے کہ ہنوئی کے ایک شاپنگ سنٹر میں دو سو پندرہ افراد ہلاک ہو گئے اور دو سو ستانوے زخمی ہوئے اور یہ تعداد کم ہے کیونکہ کچھ عرصہ قبل علاقے سے ہزاروں خاندانوں کو محفوظ مقامات پر منتقل کیا جا چکا تھا۔

# شیخ محمد اقبال صاحب ایم پی اے کی کامیابی

جمعیۃ علماء اسلام کے رکن صوبائی اسمبلی جناب شیخ محمد اقبال صاحب (جھنگ) نے پنجاب اسمبلی میں یہ بل پیش کیا تھا کہ پنجاب میں اتوار کی بجائے جمعہ کے مبارک دن ہفتہ وار تعطیل کی جائے۔ چنانچہ یہ بل مناسب غور و خوض کے لئے مجلس قائمہ کے سپرد کر دیئے گئے تھے۔ مجلس قائمہ نے کثرت رائے سے پنجاب اسمبلی سے سفارش کی ہے کہ شیخ محمد اقبال کا مسودہ قانون منظور کر لیا جائے۔ جس میں کہا گیا ہے کہ پنجاب کے تعلیمی و تجارتی اداروں میں اور صوبائی دفاتر میں ہفتہ وار تعطیل جمعہ کو کی جائے۔

ہمیں امید ہے کہ صوبائی اسمبلی کے معزز ممبران اپنا اسلامی فریضہ ادا کرتے ہوئے اس مسودہ قانون کی پر زور حمایت کریں گے۔

مجلس قائمہ نے شیخ محمد اقبال صاحب کے اس قانونی مسودے کو منظور نہ کرنے کی سفارش کی ہے جس میں کہا گیا تھا کہ صوبے میں قمار بازی اور گھوڑدوڑ پر شرط بدنے کی ممانعت کر دی جائے۔ ہم مجلس قائمہ سے اس سلسلہ میں نظر ثانی کی اپیل کرتے ہیں ——— (ادارہ)

# جمعیۃ جھنگ کا انتخابی اجلاس

جمعیۃ علماء اسلام جھنگ صدر کا انتخابی اجلاس زیر صدارت قاری غلام محمد صاحب امیر جمعیۃ علماء اسلام جھنگ صدر مسجد شیخ لاہوری میں منعقد ہوا۔ اجلاس کا آغاز قاری محمد صدیق صاحب کی تلاوت سے ہوا۔ بعد ازاں قاری غلام محمد صاحب نے سابقہ کارگذاری اور جولائی ۱۹۶۵ء سے ۱۳ دسمبر ۱۹۷۲ء کے آمد و خرچ کی مفصل رپورٹ پیش کی۔ اس کے بعد مندرجہ ذیل انتخاب متفقہ طور پر عمل میں لایا گیا۔

امیر قاری غلام محمد صاحب۔ نائب امیر مولوی ولی اللہ صاحب۔ ناظم اعلیٰ مولانا محمد یٰسین صاحب۔ معاون ناظم اول مولانا محمد فاروق صاحب۔ معاون ناظم ثانی مولانا اسد اللہ صاحب قاسمی۔ ناظم نشر و اشاعت مولانا قاری محمد صدیق صاحب خزانچی چوہدری عبد الغفور صاحب۔

نیز ضلعی انتخابی اجلاس کے لئے ۲۸ جنوری ۱۹۷۳ء بروز اتوار وقت ۲ بجے مقرر ہوا۔

لہذا تمام ابتدائی جمعیۃ کی شاخوں سے گذارش ہے کہ اپنے اپنے علاقے کے ممبروں سے فیس رکنیت بھر کر بہ یوں کے او ر دستور کے مطابق ہر دس ممبروں پر ایک نمائندہ ضلعی اجلاس کے لئے منتخب کر کے مندرجہ ذیل پتہ پر ارسال فرمائیں۔

جھنگ صدر، جامع مسجد شیخ لاہوری مولانا محمد فاروق صاحب ناظم جمعیۃ جھنگ صدر۔

# مسلم آباد شالامار ٹاؤن لاہور کا انتخاب

صدر حافظ مظہر اللہ اکرم صاحب۔ نائب صدر محمد ادریس احمد خاں۔ جنرل سیکرٹری محمد رمضان شاہ، پروپیگنڈا سیکرٹری میاں ریاض احمد صاحب۔ خزانچی حکیم عبد العلیم صاحب۔

سلطان محمود ناظم اعلیٰ شالامار ٹاؤن لاہور

# جمعیۃ طلباء اسلام دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک

| | |
|---|---|
| صدر | مولانا سید اعتبار شاہ صاحب |
| نائب صدر | مولوی محمد شعیب صاحب |
| ناظم اعلیٰ | محمد قمر صاحب |
| نائب ناظم | محب اللہ صاحب |
| ناظم نشر و اشاعت | عبد الحق ہزاروی عفی عنہ |

# جمعیۃ طلباء اسلام کی مرکزی کمیٹی کا اجلاس

| | |
|---|---|
| تاریخ | ۱۱ فروری ۱۹۷۳ء |
| مقام | صدر دفتر لاہور |
| وقت | ۹ بجے صبح |

جاوید ابراہیم پراچہ

# جمعیۃ طلباء اسلام پنجاب کی مجلس شوریٰ کا اجلاس

| | |
|---|---|
| تاریخ | ۱۰ فروری ۱۹۷۳ء |
| مقام | صدر دفتر لاہور |
| وقت | ۹ بجے صبح |

جنرل سیکرٹری صوبہ پنجاب

(نوٹ) صوبہ پنجاب کی تمام شاخیں اسی اعلان کو دعوت نامہ سمجھیں۔

# حضرت مولانا پیر خورشید احمد مدظلہ کی علالت

جمعیۃ کے مرکزی سرپرست حضرت مولانا پیر سید خورشید احمد شاہ صاحب مدظلہ خلیفہ اعظم شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ عرصہ سے شدید علیل ہیں لہذا جملہ مسلمانوں سے خصوصاً ارکان جمعیۃ علماء اسلام سے خصوصی دعاؤں کی درخواست ہے۔ حضرت پیر صاحب کی عمر ۱۱۷ سال ہے۔ آپ شیخ الہند مولانا محمود الحسن رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت اور حضرت مولانا حسین احمد مدنی اور مولانا سید تاج محمود امروٹی کے اولین خلفاء میں سے ہیں اور بستی عبد الحکیم ضلع ملتان

مدرسہ محمود العلوم کے مہتمم اور جمعیۃ علماء اسلام کے سرپرست ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا ہے کہ ان کا سایہ عرصہ دراز تک ہمارے سروں پر قائم رکھے اور حضرت کو صحت کاملہ عطا فرمائے۔ (محمد عثمان انوری کراچی)

# مخیر حضرات سے اپیل

فن تجوید و قرأت کی مثالی درسگاہ جامعہ دار التجوید نعمانیہ رجسٹرڈ واقع رجوانہ روڈ امیر آباد ملتان شہر۔ جامعہ ہذا میں باہر کے ۲۰/۲۵ طلباء کرام تعلیم قرآن کے لئے قیام پذیر ہیں۔ جن کی خوراک و قیام وغیرہ کا انتظام جامعہ ہذا کے ذمہ ہے۔ جبکہ جامعہ ہذا کی کوئی مستقل آمدنی نہیں جامعہ کے قیام کے لئے اپنی تملیک (وقف) شدہ کوئی جگہ نہ تھی۔ محض اللہ پر بھروسہ رکھتے ہوئے فی الحال ایک مکان واقع رجوانہ روڈ ملتان شہر میں تعلیم کا کام شروع کر دیا ہے جامعہ کے مستقل قیام کے لئے جگہ کی اشد ضرورت ہے۔ جامعہ کی جگہ اور تعمیرات پر تقریباً پچاس ہزار روپے کا خرچ ہے۔ جامعہ ہذا زکوٰۃ و خیرات، چرم قربانی اور صدقہ جاریہ کا بہترین مصرف ہے۔ اس خالص نشر قرآن جامعہ کی امداد فرما کر اشاعت قرآن میں حصہ دار بنیں۔

العارض: خادم قرآن ابو نعمان محمد عبد الرب ارشد مہتمم جامعہ دار التجوید نعمانیہ رجسٹرڈ محلہ امیر آباد عقب کچہری ملتان شہر

خط و کتابت کرتے وقت اپنا خریداری نمبر ضرور لکھا کریں

# نتیجہ امتحان سالانہ وفاق المدارس العر

**کل نمبر ۶۰۰، کامیاب درجہ علیا ۳۶۰ یا اس سے زائد، کامیاب**

اس سال وفاق المدارس العربیہ پاکستان سے معلق چودہ مدارس فوقانیہ کے ۳۸۰ طلباء نے سالانہ
نے جامع ترمذی کا ضمنی امتحان دے کر کامیابی حاصل کر لی اور ایک طالب علم جامع ترمذی کے ضمنی امتحان میں نا
کامیاب ہوئے اور ۸۲ طلباء درجہ وسطی میں اور ۱۲۳ طلباء درجہ ادنیٰ میں کامیاب ہوئے۔ اور ۴۷ طلباء
سال پاس کرنے کے بعد سند فراغت دی جائے گی۔ ۷۰ طلباء امتحان میں ناکام رہے۔
مدرسہ عربیہ اسلامیہ کراچی ۵ کے مولوی منصور الحق ولد محمد نذیر نے ۶۰۰ میں سے ۴۹۶ نمبر حاصل کر

## دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک

| رول نمبر | نام طالب علم | ولدیت | حاصل کردہ نمبر | درجہ |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | صفوۃ اللہ | عبدالمتکبر | ۲۷۰ | ضمنی بخاری |
| ۳ | عبدالحلیم | شہزادہ | ۳۰۸ | وسطی |
| ۴ | عبدالحمید | عبدالباقی | ۲۷۵ | ضمنی بخاری |
| ۶ | عبدالمنان | خدائے داد | ۳۶۱ | علیا |
| ۷ | عبدالحی | عبدالاحد | ۳۳۵ | وسطی |
| ۸ | قاری عبدالحنان | محمد عثمان | ۳۰۵ | 〃 |
| ۹ | عزیز الرحمان | فضل خالق | ۳۷۳ | علیا |
| ۱۰ | عبدالرشید | عبدالغفور | ۲۵۲ | ضمنی بخاری |
| ۱۱ | عبدالوہاب | غلام صادق | ۲۸۸ | 〃 〃 |
| ۱۲ | عبدالغنی | عبدالحمید | ۲۸۸ | 〃 〃 |
| ۱۳ | عبدالرحمان | عبدالغفور | ۲۶۲ | 〃 〃 |
| ۱۴ | عبدالرؤف | لعل میر | ۳۳۰ | وسطی |
| ۱۵ | عبدالکریم | سلیمان شاہ | ۳۲۶ | 〃 |
| ۱۶ | عبداللہ | ضیاء الدین | ۳۱۷ | ضمنی بخاری |
| ۱۷ | عبدالوحید | مولانا ریحان الدین | ۳۹۰ | علیا |
| ۱۸ | عبدالسلام | متال خان | ۴۰۰ | 〃 |
| ۱۹ | عبدالقہار | عبدالمقتدر | ۳۰۷ | وسطی |
| ۲۰ | عبدالباقی | عقل الدین | ۳۲۶ | 〃 |
| ۲۱ | عبدالحمید | عبدالحلیم | ۲۷۲ | ادنیٰ |
| ۲۲ | عبدالمتین | حضرت حی | ۳۶۲ | علیا |
| ۲۳ | عبدالوافی | تیمور خان | ۳۲۳ | وسطی |
| ۲۵ | محمد عنایت اللہ شاہ | مزمل اللہ | ۲۷۵ | ادنیٰ |
| ۲۶ | عبدالستار | شمس الدین | ۳۳۷ | وسطی |
| ۲۷ | عطاء اللہ | سرو قد خان | ۳۴۶ | 〃 |
| ۲۸ | عبدالقدوس | سید احمد | ۳۶۱ | علیا |
| ۲۹ | عبدالبصیر | عبدالخالق | ۲۵۹ | ادنیٰ |
| ۳۰ | عبدالقادر | گل محمد | ۳۰۵ | وسطی |
| ۳۱ | عبدالرحمٰن | محمد قاسم | ۲۶۵ | ضمنی بخاری |
| ۳۲ | عزیز الحق | عبدالرحیم | ۲۶۹ | ادنیٰ |
| ۳۳ | عبدالقیوم | وزیر احمد | ۳۰۶ | ضمنی بخاری |
| ۳۴ | عبدالواحد | پائندہ میر | ۳۰۹ | وسطی |
| ۳۵ | عبدالرحمٰن عرف خانباز | میر اعظم | ۲۶۸ | ضمنی بخاری |
| ۳۶ | عبدالحی | رحمت اللہ | ۳۴۱ | وسطی |
| ۳۷ | غلام سید | کٹا میر | ۲۸۸ | ادنیٰ |
| ۳۸ | غلام محبوب | خلیل الرحمٰن | ۳۹۶ | علیا |
| ۴۰ | غلام اللہ | مراد محمد | ۲۷۰ | ادنیٰ |
| ۴۱ | قاری فضل عظیم | محمد امین | ۲۵۸ | ضمنی بخاری |
| ۴۲ | فضل الرحمٰن | شمس الحق | ۲۴۶ | ادنیٰ |
| ۴۳ | نیک گل | امیر محمد | ۳۳۸ | وسطی |
| ۴۴ | فضل مولیٰ | رستم بول | ۳۶۱ | علیا |
| ۴۷ | قدرت شاہ عرف بخاری | نواب شاہ | ۲۸۵ | ادنیٰ |
| ۴۸ | گل نور | اول نور | ۳۸۴ | علیا |
| ۴۹ | گل محمد | امیر محمد | ۲۷۱ | ضمنی بخاری |
| ۵۰ | گلاب نور | محمد نور | ۳۳۳ | وسطی |
| ۵۱ | گل شیر | مصلی خان | ۲۹۵ | ادنیٰ |
| ۵۲ | لطف الرحمٰن | حبیب الرحمٰن | ۳۶۱ | علیا |
| ۵۳ | محمد کریم | سراج گل | ۲۷۰ | ضمنی بخاری |
| ۵۴ | محمد شاہ | ملا عبدالخالق | ۳۱۸ | وسطی |
| ۵۵ | محمد خان | داد محمد | ۴۱۳ | علیا |
| ۵۶ | مقدر | عبداللہ | ۳۱۵ | وسطی |
| ۵۷ | محمد اکبر | محمد عمر | ۲۴۲ | ادنیٰ |
| ۵۸ | مثل خان | محمد یعقوب | ۲۴۹ | ضمنی ترمذی |
| ۵۹ | محمد علی | تیمور خان | ۳۱۹ | 〃 〃 |
| ۶۰ | محمد منصور خان | ملک احمد ظاہر خان | ۴۵۲ | علیا |
| ۶۱ | محمد محسن | صاحبزادہ احمد صاحب | ۳۵۴ | وسطی |
| ۶۲ | محمد اسرائیل | مرزا عالم | ۲۵۸ | ادنیٰ |
| ۶۳ | محمد حنیف | محمد یوسف | ۳۲۳ | وسطی |
| ۶۴ | محمود الحسن | محمد حسن | ۲۹۰ | ادنیٰ |
| ۶۵ | محمد اسماعیل | رحیم گل | ۳۲۶ | وسطی |
| ۶۶ | محمد شاہ | عمر شاہ | ۳۵۵ | 〃 |
| ۶۷ | محمد ایوب | مینا گل | ۲۷۰ | ضمنی ترمذی |
| ۶۹ | محمد شیر خان | صنوبر خان | ۲۴۵ | ادنیٰ |
| ۷۰ | محمد اسحاق | عبدالخالق | ۳۸۲ | علیا |
| ۷۱ | محمد یوسف | سلطان | ۳۶۲ | 〃 |
| ۷۲ | محمد وزیر | عبدالخالق | ۲۹۸ | ادنیٰ |
| ۷۳ | محمد عتیق | صاحبزادہ سید احمد | ۳۰۹ | وسطی |
| ۷۴ | محمد عمر | محمد گل | ۳۴۷ | 〃 |
| ۷۵ | محی الدین | محمد رسول | ۲۷۴ | ضمنی بخاری |
| ۷۶ | محمد نواز | میر اواز | ۳۰۳ | وسطی |
| ۷۷ | محمد نعیم | محمد حلیم | ۲۶۴ | ادنیٰ |
| ۷۸ | محمد حنیف | عبدالرزاق | ۲۵۰ | 〃 |
| ۷۹ | نور الحق | قاضی عبداللطیف | ۲۷۸ | 〃 |

